ہرات یا بلخ پر بھی قبضہ کر لینگے۔ مگر میرے روسی دوست بہت غلطی پر ہین اگر ایسا خیال ہے۔ جب تک افغانونمین ایک شخص بھی زندہ رہیگا وہ ہرات توکیا اپنی ملک کی ایک انچہ زمین بھی روسیونکو نہ لینے دینگے اور اگر بالفرض روسیون کو نکال نہ سکے تواُس وقت افغانستان انگلستان کی مدد کرین گے اگر انگلستان اور افغانستان کی مجموعی فوجین بھی ہرات اور بلخ پر روس سے پسپا ہوئین تب وہ کابل۔ غزنی اور قندہار مین آکر جمین گے اور یہان سے لڑین گے اور اسیطرح تیسرا مقام کوئٹہ۔ پشاور اور چترال ہوگا۔ ان سب حالتون مین انگریز و افغان ہی نفع مین رہین گے۔ اسلئے کہ اپنے ملک مین لڑینگے اور یہ یاد رہے کہ ایک ایک سپاہی۔ ایک ایک کسان اور کاشتکار روس کا مقابلہ کریگا اور افغانستان کے لئے اپنی جان فدا کریگا۔ روس اوسیطرح گھاٹے مین رہیگا جسطرح کہ ہنری اوّل بادشاہ فرانس تھا جب فرانس اور اسپین مین جنگ ہوئی تھی۔ اگر بہت بڑی فوج لائیگا تو سپاہی فاقون مرینگے اور اگر تھوڑی فوج لائیگا تو وہ باسانی افغانون کا نوالہ ہوگی۔ دوسرا فائدہ انگلستان اور افغانستان کو یہ حاصل ہے کہ بالفرض اگر پہلے اور مین شکست کھائی تو پیچھے ہٹکر پھر لڑنے کے لئے دوسرا اور تیسرا مقام موجود ہے۔ البتہ روسیون کے لئے اس قدر فاصلہ طے کر کے آنا اور سارے لوازمات فوج پیچھے مسلمان ترکمانون اور افغانون کے قابو مین چھوڑ آنا بہت خطرناک چیز ہے۔ اگر روسیون نے شکست کھائی تو یہ بڑی عظیم الشان سلطنت جس کے اجزا اور رشتہ محبت سے نہین بلکہ جبر سے بند ہے ہوئے ہین اسطرح منتشر ہو جائینگے جیسے دہاگہ کھینچنے سے کسی مالی کے موتی۔ روس کی کیا طاقت ہے کہ سندہ تک لڑتا چلا جائے اور برابر لڑائی جاری رکھے۔ اس کے لئے ہزار ہا کرور روپیہ کی ضرورت ہے اور لڑنے کے لئے ایک مدت چاہیئے۔ روس اپنے ملک کے افلاس کی وجہ سے اسکا مقتدر نہین ہوسکتا اور اوسکے پیچھے خود اوسکے ملک مین صد ہا فتنے بپا ہونیکا اندیشہ ہے بہرحال اگر لڑائی شروع ہوتی ہے تو ہرات ہی پر شروع ہو۔ انگریزون کا اسی